# رباعیاتِ عمر خیام کے اردو میں منظوم ترجمے



عزیز احمد جلیلی (بی اے عثمانیہ)

# رباعیات عمر خیام

# کے

# اردو میں منظوم ترجمے

عزیز احمد جلیلی
(بی اے عثمانیہ)

نام کتاب ——— رباعیات عمر خیام کا اردو میں منظوم ترجمہ

سن اشاعت ——— ۱۹۸۷ء عیسوی

تعداد ——— ۶۰۰ (چھ سو)

قیمت ——— ۱۸/ روپے

ناشر ——— عزیز احمد جلیلی

پریس ——— نیشنل فائن پرنٹنگ پریس حیدرآباد

ملنے کا پتہ:

جلیل منزل، سلطان پورہ، حیدرآباد

# اِنتساب

اپنے دوست
حسن الدّین احمد
کے نام

# ترتیب

# حرفِ اوّل

خیام کا نام زبان پر آتے ہی کئی ساغر اور پیمانے بادۂ رنگین سے بھرے آنکھوں کے سامنے چھلک جاتے ہیں شاید اس لئے کہ جس شاعر کا یہ نعرہ ہو اس کے ذوقِ مے نوشی کا کیا کہنا۔

آمد سحرے ندا ز میخانہ ما
کاے رند خراباتی دیوانہ ما
برخیز کہ پر کنیم پیمانہ ز مے
زاں پیش کہ پر کنند پیمانہ ما

اگر پینا پلانا ہی زندگی ہے تو اس کے لئے زندگی کا کوئی لمحہ، کوئی گھڑی خالی کیوں جائے، خیام نے ٹھیک ہی تو کہا ہے

مے نوش کہ عمر جاودانی ایں است
خود حاصلت از دورِ جوانی ایں است
ہنگامِ گل و مل ہست یاراں سرمست
خوش باش دمے کہ زندگانی ایں است

انگریزی شاعر FITZGERALD نے ان رباعیات کا انگریزی زبان میں منظوم ترجمے کر کے سارے یورپ اور امریکہ میں خیام کو مشہور اور معروف کر دیا ہے ان اشعار کو پڑھ کر خیام کے پرستاروں اور شیدائیوں کی تعداد میں دن بدن اضافہ ہوتا جا رہا ہے خیام کے نام کے نائٹ کلب (ٹائمس ویسٹ) یورپ اور امریکہ میں بے شمار کھولے گئے ہیں جہاں شرابِ ناب کے ساغر لنڈھائے جاتے ہیں اور ساتھ ہی ساتھ شراب کو دو آتشہ، سہ آتشہ بنانے کے لئے فٹز جیرالڈ کے اشعار بھی گنگنائے جاتے ہیں یہ اس لئے بھی کہ مصوروں نے ان اشعار کی تشریح کے لیئے ایسی نادر دیدہ زیب تصویریں بناتی ہیں جن کو دیکھ کر بے ساختہ کہنا پڑتا ہے بقول جلیل ؏

ساقی بھی ہے چمن بھی ہے کالی گھٹا بھی ہے
ٹوٹے جو آج توبہ تو اے دل مزہ بھی ہے

آج کل کی مادہ پرست دُنیا میں جہاں مذہبی اعتقادات ڈگمگاتے نظر آتے ہیں صرف جام و مینا ہی کے سہارے غمِ روزگار اور روزمرہ کی ذہنی پریشانیاں اور اُلجھنیں فراموش کر سکتے ہیں اسی لیئے تو پینے پلانے کی محفلیں خیام کے نام سے آباد نظر آتی ہیں بقول شاعر

تمھارا نام لے کر رند مے آشام کرتے ہیں

ان باتوں کے علاوہ ایک ٹھوس حقیقت یہ بھی ہے کہ اس دانائے مشرق رندِ لاؤبالی کے اشعار میں پند و نصائح اور بے ثباتی دُنیا کی بھی تصویریں نظر آتی ہیں جب خیام یہ کہتا ہے

گر باخردی تو حرص را بندہ مشو

دریائے طمع خوار و سر رگندہ مشو

چوں آتشِ تیز نالش و چوں آب رواں

چوں خاک بھر باد پراگندہ مشو

یا یہ رُباعی ملاحظہ ہو

شد دعوی دوستی درین دیر حرام

اُلفت زکہ مردمی کجا اوست کدام

دامن زہمہ کشیدن اولے باشد

از دو بہر یکی سلامت است و کلام

اسی طرح ایک اور بحث بھی رباعیاتِ عمر خیام کے سلسلہ میں نقادوں اور تبصرہ نگاروں کے پیش نظر ہے وہ یہ کہ کتنی ایسی رباعیاں ہیں جو دراصل عمر خیام کی لکھی ہوئی ہیں اور کتنی ایسی رُباعیاں ہیں جو دوسرے ہم عصر شعراء کی لکھی ہوئی ہیں مگر خیام کے نام سے موسوم کر دی گئی ہیں

میں اس بحث کو بے نتیجہ سمجھتا ہوں جس کا نہ کوئی حاصل ہے اور نہ کوئی افادی پہلو اس لئے میں نے عبد الباری آسی کے مرتبہ مجموعۂ رباعیات مطبوعہ ۱۹۳۶ء کے اور انگریزی شاعر فٹز جیرالڈ کے منظوم انگریزی ترجموں (شائع شدہ سنہ ۱۹۷۸ء) کے پیش نظر جو رباعیات مجھ کو پسند آئیں ان کے اُردو منظوم ترجمے پیشِ ناظرین کئے ہیں اُمید کہ ناظرینِ اربابِ ذوق میری اس ادبی کاوش کو پسند کریں گے

عزیز احمد جلیلی

جلیل منزل سلطان پورہ

مکان نمبر 22/1/733/2/A حیدرآباد ۵۰۰۰۲۴

جنوری ۱۹۸۷ء

# حرفِ اخلاص

میرے عزیز دوست اور خانوادہ حضرت جلیلؔ کے لائق سپوت جناب عزیز احمد جلیلی نے عمر خیام کی رباعیات کے منظوم ترجمے کیئے ہیں جو اب زیورِ طباعت سے آراستہ ہو کر قارئین کی تفریح طبع کا سامان بہم پہنچا رہے ہیں

جناب عزیز احمد جلیلی کو شاعری ورثہ میں ملی لیکن انھوں نے منظوم ترجموں کی مشکل اور سنگلاخ زمین کو اپنے فنی جوہر کے اظہار کے لئے مختص کیا۔ انگریزی شاعری سے جو منظوم ترجمے انھوں نے کئے ان کو اپنے مجموعہ کلام "سوز و ساز" میں شامل کیا ہے وینز یہ ترجمے انگریزی شاعری سے کئے گئے اُردو منظوم ترجموں کے مجموعۂ ساز مغرب کے دس حصوں میں شامل ہیں

اس کے بعد جناب عزیز احمد جلیلی نے فارسی رباعیات کے ترجموں کی جانب توجہ کی اور بہت کم عرصہ میں عمر خیام کی (۲۳۲) رباعیات کے منظوم ترجمے کئے۔ ان میں کچھ ترجمے اصل فارسی رباعیات سے ہیں اور کچھ فیٹز جیرالڈ کے انگریزی ترجموں کا ترجمہ ہیں جن پر ترجمہ در ترجمہ کی تعریف صادق آتی ہے۔ پہلی دو رباعی کے ترجمہ کو چھوڑ کر تمام ترجمے باقی قطعات کے فارم میں ہیں یہ ترجمے کامیاب کوشش ہیں اس بنا پر اس مجموعہ کو اُردو شاعری میں ایک خوبصورت اضافہ قرار دیا جا سکتا ہے۔

جہاں تک عمر خیام کی رباعیات کا تعلق ہے ایک وضاحت ضروری ہے جو رباعیات عمر خیام سے منسوب ہیں ان کی تعداد تقریباً ایک ہزار ہے[1]۔ مولانا عبدالباری مرحوم نے تحقیق کر کے یہ ظاہر کیا ہے کہ رباعیات عمر خیام کا کوئی نسخہ ایسا مستند نہیں ہے جس پر یہ خیال قائم کیا جاسکے کہ خود خیام کا لکھا ہوا یا اس کے زمانے کا مرتبہ ہے جو مجموعے عمر خیام کے نام سے ہیں ان میں اکثر رباعیات ایسی ہیں جن کے متعلق صحیح طور پر یہ معین نہ ہو سکا کہ کس کی ہیں چند رباعیات کو آوارہ گرد رباعیات کہا جاسکتا ہے کیونکہ یہ رباعیات عمر خیام سے بھی منسوب ہیں اور دوسرے شاعروں سے بھی ۔ بہر حال جن رباعیوں کو سطحی طور پر عمر خیام سے منسوب کیا جاتا رہا ہے ان کی نسبت قطعی طور پر یہ نہیں کہا جاسکتا کہ عمر خیام ہی کی ہیں ہو سکتا ہے کہ عمر خیام نے متقدمین یا اپنے معاصرین کی رباعیوں کا انتخاب اپنی پسند کے بموجب جمع کیا ہو اور اسی بنا پر ان رباعیات کو عمر خیام کے نام سے جو مجموعے شائع کئے گئے ہیں ان میں اکثر رباعیات دوسرے اساتذہ کی بھی درج ہیں۔

اگر زیر نظر مجموعے میں ایسی رباعیات کے منظوم ترجمے بھی شامل ہیں جن کو عمر خیام کی قرار نہیں دیا جاسکتا تو اس سے کوئی فرق نہیں پڑتا کیونکہ ترجمہ بہر حال کسی فارسی رباعی کا ہے خواہ وہ عمر خیام کی ہو یا کسی اور شاعر کی ۔ جناب عزیز احمد جلیلی نے جیسا کہ انہوں نے بیان کیا ہے عبدالباری اور فیٹز جیرالڈ کے مجموعوں ہی سے عمر خیام کی رباعیات کا انتخاب

---

[1] رباعیات حکیم عمر خیام مع تذکرہ و ترجمہ و شرح مشرحہ حافظ جلال الدین احمد جعفری زینبی ۔ مطبع انوار احمدی الہ آباد

کیا ہے۔ چند منظوم ترجمے یہ ہیں۔

گئی بہار تو مرجھا گیا چمن کا گلاب
ہوئی ہے بند جوانی کی عطر بیز کتاب
وہ عندلیب جو نغمہ سرا تھی شاخوں پر
کدھر گئی، وہ کہاں اڑ گئی ہے خانہ خراب

*

آ گیا ماہِ صیام اب زندگی
بجھ سکے گی کیسے اپنی تشنگی
اتنا پی لے آخری شعبان میں
عید تک طاری رہے یہ بیخودی

*

آج کے روز جواں میں ہوں جواں موسم ہے
جام پیتا ہوں کہ ہاتھوں میں مرے پرچم ہے
عیب جوئی نہ کر اک تلخ حقیقت یہ ہے
مے بھی ہے تلخ جوانی میں یہ تلخی کم ہے

*

درِ میکدہ پہ کھڑے ہوئے جو صدائے مرغِ سحر سنی
کہا رندوں نے یہی چیخ کر درِ میکدہ یہ کھلے ابھی
نہ ہو دیر پینے پلانے میں کہ ہے تنگ وقت بہت یہاں
ہمیں جانا پہلے سحر سے ہے کہ نہ ہوگی پھر کبھی واپسی

اے یارا اگر تعمیر جہاں میں ہم کو بھی موقع ملتا
قابو میں اگر آجاتی یہ افسوس بھری ساری دنیا
تب ٹکڑے ٹکڑے کرکے اس کو چاروں طرف بکھرا دیتے
تعمیر نیا عالم کرتے جو خواہش دل کے قریں ہوتا

★

کریم تو ہے ترا کام ہے کرم کرنا
گناہ گار کو بھی کیوں نہ حق ہو جنت کا
ملے جو خلد عبادات سے یہ نہیں ہے کرم
گناہ گار کو بخشے تو ہے کرم تیرا

جناب عزیز احمد جلیلی کی کاوش کے نتیجہ میں منظوم اردو ترجموں میں ایک اور گلدستہ کا اضافہ ہو رہا ہے
یقیں ہے کہ اہلِ ذوق اس کو قدر کی نگاہوں سے دیکھیں گے

حسن الدین احمد

عزیزیہ باغ، سلطان پورہ
یکم جنوری ۱۹۸۷ء

آمد سحرے ندا ز میخانۂ ما
کاے رند خراباتی دیوانۂ ما
برخیز کہ پر کنیم پیمانہ زمے
زاں پیش کہ پر کنند پیمانۂ ما
(خیام)

اک صبح ندا آئی یہ میخانے سے
اے رند قدح نوش مرے دیوانے
آ خوب مئے ناب کے ساغر چھلکائیں
بھر جائے قدح زیست کا اس سے پہلے
(ترجمہ)

مے نوش کہ عمر جاودانی این است
خود خاصیت از دورِ جوانی این است
ہنگام گل و مل ست و یاران سرمست
خوش باش دمے کہ زندگی این است
(خیام)

پی جام کہ عمرِ جاودانی ہے یہی
خود خاصیتِ دورِ جوانی ہے یہی
ہے موسمِ گل رند ہیں سارے مدہوش
خوش خوش تو رہے کہ زندگانی ہے یہی
(ترجمہ)

ساقی قدحے کہ ہست عالم ظلمات　　جز روی تو نیست در جہاں آب حیات

از جان و جہاں و ہر چہ در عالم ہست　　مقصود توئی و بر محمدؐ صلوات

(خیام)

---

تاریکیوں میں ساقی ڈوبی ہوئی ہے دنیا　　چہرہ ہے تیرا اس میں آب حیات گویا

مقصود اس جہاں کا در اصل ذات احمدؐ　　انؐ پر درود بھیجو نام انؐ کا لب پہ آیا

(ترجمہ)

---

در صومعہ و مدرسہ و دیر و کنشت　　ترسیدہ دوزخ است و جویائے بہشت

آں کس کہ ز اسرار خدا با خبر است　　زین تخم در اندرون دل ہیچ نکشت

(خیام)

---

صومعہ مدرسہ دیر اور کلیسا میں گئے　　لوگ ارمان لئے خلد کے دوزخ سے ڈرے

اپنے معبود سے کچھ خوف جو ہوتا ان کو　　ایسی باتیں نہ کبھی اپنی زباں پر لاتے

(ترجمہ)

---

ساقی دلِ من کہ شادی از غم نشناخت　　جز جامِ مے از نعیمِ عالم نشناخت
مے دہ کہ دمِ صبوح جاں بخش دم است　　کس غیر مسیح قدرِ ایں دم نشناخت

(خیامؔ)

مست و مدہوش ہے دل میرا کچھ ایسا ساقی　　جانتا ہی نہیں غم کیا ہے مرا کیا ہے خوشی
صبح کے وقت مجھے جامِ صبوحی دیدے　　قدر عیسیٰ ہی کو معلوم مسیحائی کی

(ترجمہ)

مے خور کہ بزیر گل بسے خواہی خفت　　بے مونس و بے حریف و بی ہمدم و جفت
زنہار بکس مگو تو ایں رازِ نہفت　　ہر لالۂ پژمردہ نخواہد بشگفت

(خیامؔ)

اُٹھ جام چڑھا آنکھوں پہ غفلت کا پردا ہے　　اک روز تو سو جائے گا مٹی میں دبے گا
اک راز بیاں کرتا ہوں میں غور سے سن لے　　اک بار جو مرجھاتا ہے پھر گل نہیں کھلتا

(ترجمہ)

عشق از چہ بلاست آں بلا حکم خداست
بر حکم خدا ملامت خلق چرا ست
چوں نیک و بد خلق بتقدیر خدا است
پس روزِ پسیں حساب بر بندہ چرا ست

(خیّام)

یہ عشق اک بلا ہے لیکن ہے حکم رب سے
عاشق کا نفرتوں سے کیوں تذکرہ ہو کرتے
تقدیرِ نیک و بد کا خلاق جب خدا ہے
روزِ حساب مجھ سے پھر کیوں حساب مانگے

(ترجمہ)

از گردشِ چرخ ہیچ مفہوم نیست
جز رنج زمانہ ہیچ مرسوم نیست
ہر چند بکارِ خویش در مے نگرم
عمرے بگذشت و ہیچ معلوم نیست

(خیّام)

چرخ کی گردش کا یہ مفہوم ہے تو جان لے
دکھ ملے دنیا میں رنج و درد کے ساتھی ملے
رات دن ہے صرف اپنے کام پر میری نظر
عمر گذری اور سمجھ میں کچھ نہیں آیا مرے

(ترجمہ)

یارب تو کریمی و کریمی کرم است — عاصی ز چہ رو برون ز باغ ارم است

با طاعتم ار بخشی آں نیست کرم — با معصیتم اگر بخشی کرم است

(خیام)

کریم تو ہے ترا کام ہے کرم کرنا — گناہ گار کو بھی کیوں نہ حق ہو جنّت کا

ملے جو خلد عبادت سے یہ نہیں ہے کرم — گناہگار کو بخشے تو ہے کرم تیرا

(ترجمہ)

مے خوردن من نہ از برائے طرب است — نے بہر فساد و ترک دین و ادب است

خواہم کہ بہ بیخودی بر آرم نفسے — مے خوردن و مست بودنم ایں سبب است

(خیام)

پیتا ہوں یہ نہ عیش و مسرت کے واسطے — مائل فساد پر ہوں نہ نفرت ہے دین سے

آرام دہر تھوڑے ہی دم کو بھلا سکوں — میں منہ سے ہوں لگائے ہوئے جام اس لیے

(ترجمہ)

ہر دل کہ درد مہر و محبت بسرشت
گر ساکن مسجد است و گر زاہل کنشت

در دفتر عشق نام ہر کس کہ نوشت
آزاد ز دوزخ ست و فارغ ز بہشت

(خیام)

ہر وہ دل دردِ محبت کا جو شیدائی ہے
نہ مسلمان ہے نہ کافر ہے نہ ہرجائی ہے

دفترِ عشق میں لکھا گیا جو نام اس کا
دوزخ و خلد سے آزاد وہ سودائی ہے

(ترجمہ)

مے گرچہ بشرع زشت نام ست خوش ست
چوں درکفِ شاہدی غلام ست خوش ست

تلخ ست و حرام ست خوشم مے آید
دیریست کہ تا ہرچہ حرام ست خوش ست

(خیام)

شرع کی رو سے ہے شراب حرام
پر ہے خوش رنگ دستِ یار میں جام

تلخ ہے اور یہ حرام بھی ہے
اس لئے اس سے رغبت اس سے کام

(ترجمہ)

ساقی حذر از غم تو ام آہ کہ نیست　　جرم زر خت حق ست آگاہ کہ نیست
مقصودِ دنی و جز تو کس در دلِ من　　واللہ کہ نیست ثم باللہ کہ نیست

(خیام)

جز غم ترا کھانے کوئی چارہ نہیں ساقی　　بن دیکھے تجھے میرا گذارہ نہیں ساقی
تو ہی مرا مقصود ہے تو ہی مرا معبود　　جز تیرے کوئی اور گوارہ نہیں ساقی

(ترجمہ)

بر لوح نشان بودنی ہا بود است　　پیوستہ قلم زنیک و بد آسودہ است
اندر تقدیر انچہ بایست بداد　　غم خوردن و کوشیدن ما بیہودہ است

(خیام)

لوح محفوظ میں جو کچھ بھی بیاں میں آئے　　ہونے والا ہے جو کچھ لکھ دیا خامے نے اسے
پائے گا تو وہی تقدیر نے جو لکھا ہے　　کام آتے نہیں یاں کی جا پہ قدم کوشش کے

(ترجمہ)

روزی کہ شود اذا السماءُ انشقت		واندم کہ بود اذا النجوم انکدرت
من دامن تو بگیرم اندر عرصات		گویم صنما بای ذنبٍ قتلت

(خیامؔ)

تارے ہو جائیں گے دُھندلے آسمان پھٹ جائے گا		جب قیامت ہو گی قائم شور ہو گا حشر کا
تھام کر معشوق کا دامن یہ پُوچھوں گا وہاں		کیوں کیا تھا قتل مجھکو کیا جُرم تھا

(ترجمہ)

چوں ہشیارم زمن طرب پنہاں ست		چوں مست شوم در خردم نقصان ست
حالیست میان مستی و ہشیاری		من بندۂ آنکہ زندگانی آں ست

(خیامؔ)

رہ کے ہشیار کبھی خوش میں نہیں رہ سکتا		مست و بیخود رہوں ادراک سے کر لوں پردا
اس لیئے بیچ کا رستہ ہی چنا ہے میں نے		زندگانی میں خوشی کا ہے یہی اک رستا

(ترجمہ)

در وادیٔ غیب چوں رسیدن ہوس است — از غیب کسان نظر بریدن ہوس است

زینساں کہ من احوال جہاں می بینم — دامن ز زمانہ در کشیدن ہوس است

(خیام)

وادیٔ غیب کی گر سیر کی خواہش ہے تجھے — نکتہ چینی بھی نہ کر عیب نہ گن لوگوں کے

میں نے جس قسم کے حالات یہاں دیکھے ہیں — ان کا ایما ہے کہ دنیا سے کنارہ کر لے

(ترجمہ)

ہشدار کہ روزگار شور انگیز است — ایمن منشین کہ تیغ دوران تیز است

در کام تو گر زمانہ لوزینہ نہد — زنہار فرو مبر کہ زہر آمیز است

(خیام)

ہوش میں رہ کہ زمانہ ہے بہت شر انگیز — بے خبر مت ہو کہ دنیا ہے یہ تلوار سے تیز

دے زمانہ تجھے حلوہ بھی جلے تو مت کھا — ہو گا یہ حلوہ بھی مجھکو ہے یقین زہر آمیز

(ترجمہ)

ہر گہ کہ غمے ملازم دلی شود ت　　یا قصۂ کار خویش مشکل شود ت

حال دل دیگرے ببا ید پرسید　　تا خوشدلی تمام حاصل شود ت

(خیاؔم)

اسیر غم ہو کوئی یا مصیبتوں میں گھرے　　جو اپنے سے بھی ہے بدحال اسکو بھی دیکھے

یہ جان لے کہ ہے اوروں کی بھی مصیبت کیا　　تب اسکے رنج والم بھی ضرور کم ہونگے

(ترجمہ)

دشمن و دوست فعل نیکو نیکو ست　　بر کے کند آنکہ نیکیش عادت وخو ست

دوست چوں بدکنی شود دشمن تو　　با دشمن اگر نیک کنی گردد دوست

(خیاؔم)

چاہیئے ہر ایک سے کرنا بھلائی چاہیئے　　اس میں رسوائی ہے تیری تو برائی گر کرے

دوست ہو جائے گا دشمن چاہیے گر اس کا برا　　گر کرے دشمن سے نیکی وہ بھی تیرا دم بھرے

(ترجمہ)

بسیار بگشتم بگرد در و دشت — یک کار من از گشت ہمی نیک نگشت

دلشاد خوشی زمانہ بارے عمرم — گر خوش بگذشت یکدمی خوش نگذشت

(خیام)

ہم گئے دنیا میں ہر جا بستی بستی بھی پھرے — کام کچھ اپنا نہ نکلا ہم رہے ناکام سے

رنج و غم ہی ہے زمانے میں تو میرا ہے خیال — ایک لمحہ بھی رہے ہم خوش تو ناخوش رہے

(ترجمہ)

طاس فلک از پیش دلارای و تیست — آسودہ دریں جہاں نمیدانم کیست

ایمن نفسے ز مرگ می نتواں زیست — پس فائدہ در جہاں بیفائدہ چیست

(خیام)

آسماں ظاہر میں دلکش ہے مگر دلکش نہیں — کوئی بھی ہے آج اس دنیا میں شاداں کیا کہیں

موت کا ہر وقت دھڑکا موہی کا خوف ہے — فائدہ رہنے کا کیا ایسی جگہ پھر ہمنشیں

(ترجمہ)

مے میخورم و مخالفاں از چپ و راست     گویند مخور بادہ کہ دیں را عداست

چوں دانستم کہ می عدوے دین است     واللہ بخورم خونِ عدو را کہ رواست

(خیام)

---

میں نے شراب پی تو یہ مئے کے مخالفین     ناراض ہیں کہ جام و سبو ہیں خلافِ دین

یہ دشمنانِ دین ہیں معلوم جب ہوا     کیوں کر نہ ان کا خون پیئوں یار ہمنشیں

(ترجمہ)

---

ہر کو رقمے ز عقل در دل بنگاشت     یک روز ز عمر خویش ضائع نگذاشت

یا در طلب رضائے یزداں کوشید     یا راحتِ جان گزید و ساغر برداشت

(خیام)

---

دانا ہیں وہی صاحبِ دل بھی ہیں وہی     ضائع نہیں کرتے ہیں جو زیست اک دن بھی

رہتے ہیں عبادت میں وہ یا تو مصروف     یا مئے میں ڈبو دیتے ہیں ایسی ہستی

(ترجمہ)

نیکی و بدی کہ در نہاد بشرست — شادی و غمی کہ در قضا و قدرست

با چرخ مکن حوالہ کاندر رہِ عقل — چرخ از تو ہزار بار بیچارہ ترست

(خیام)

بدی و نیکی جو انسان کو پیش ہے آتی — قضا و قدر کی ہے بات غم ملے کہ خوشی

نہ کہنا چاہیئے ہے چرخ بھی ہمارے خلاف — ہزار درجے ہے مجبور چرخ تم سے بھی

(ترجمہ)

عمرت تا کے بخود پرستی گذرد — یا در پے نیستی و ہستی گذرد

می خور کہ چنین عمر کہ غم در پی اوست — آن بہ کہ بخواب یا بمستی گذرد

(خیام)

عمر کب تک خود پرستی میں یہ گذرے گی تری — مرنے اور جینے کی فکروں میں سدا بیچارگی

جام پی اور عیش کر لے کیونکہ غم ہے مستقل — اس لئے مستی میں کٹ جائے تو بہتر ہے یہی

(ترجمہ)

ہر لذت و راحتے کہ خلاق نہاد — از بہرِ مجردانِ آفاق نہاد
ہر کس کہ ز طاق منقلب گشت بجفت — آسائش خود بہ بردِ بر طاق نہاد

(خیام)

پیدا کیئے ہیں عیش و طرب خود خدا ہی نے — یہ ساری راحتیں ہیں مجرّد کے واسطے
انسان ایک کی جگہ جب ہو گیا ہے دو — آرام و عیش طاق پہ ہیں اسنے رکھ دیئے

(ترجمہ)

مے خور کہ ز تو قلت و کثرت ببرد — و اندیشہ ہفتاد و دو ملت ببرد
پرہیز مکن ز کیمیائے کہ ازو — یک جرعہ مے ہزار علت ببرد

(خیام)

مدام ساغرِ رنگین نہ ہونٹوں سے چھوٹے — نہ آئے کثرت و قلت کی بات پاس تیرے
یہ کیمیا ہے دوا ہے ہزار دردوں کی — اسی لئے تو نہ کر اجتناب پینے سے

(ترجمہ)

گویند بحشر گفتگو خواہد بوُد
واں یار عزیز تند خو خواہد بوُد
از خیر محض جز نکوئے ناید
خوش باش کہ عاقبت نکو خواہد بوُد

(خیّام)

حشر میں اس سے بات جب ہوگی
تُند خو ہوگا یارِ لاثانی؟
ہم یہ کہتے ہیں وہ ہے خیرِ محض
رہ کے خوش کرلے عاقبت اپنی

(ترجمہ)

ایں چرخ جفا پیشۂ دُعائے بنیاد
ہرگز گرہ بستہ کس را نکشاد
ہرجا کہ یکے دید کہ داغے دارد
داغے دگرش بر سر آں داغ نہاد

(خیّام)

اس چرخ جفا پیشہ کی بُنیاد ہے اعلیٰ
حل کی کوئی مشکل نہ کیا کام کسی کا
حالت یہ ہے اک داغ ابھی اچھا نہ ہوا تھا
اک دوسرا داغ اور کلیجے میں لگایا

(ترجمہ)

یاران چو باتفاق میعاد کنید  خود را بجمال یکدگر شاد کنید
ساقی چو مے مغانہ در کف گیرد  بیچارہ فلان را بدعا یاد کنید

(خیام)

حسب وعدہ جمع ہونگے اک جگہ احباب جب  شاد اور مسرور ہونگے دل کے میخانے میں سب
ہاتھ میں ساقی کے جب آئیگا واں جام شراب  دیگا رندوں کو دعائیں جو گئے ہیں بےسبب

(ترجمہ)

توبہ مکن از مے اگرت مے باشد  صد تائب با دغا در پے باشد
گل جامہ دران و بلبلان نعرہ زنان  در وقت چنین توبہ روا کے باشد

(خیام)

نہ توبہ کر کہ ابھی مے کے باقی ہیں قطرے  یقین ہے کہ ستائیں گے نائبین تجھے
چہک رہے ہیں عنادل تو گل شگفتہ ہیں  کر اجتناب تو ایسے میں توبہ کرنے سے

(ترجمہ)

دَر چرخ تو با انواع سخنہا گفتند — ایں بے خبران گوہر دانش سفتند
واقف چو نگشتند بر اسرار فلک — اول ُزنخے زدند و آخر خفتند

(خیام)

لگایا زور بہت اور بہت ہی سر مارا — نہ آشکارا کسی سے فلک کا راز ہوا
طرح طرح کی بنائی گئیں بہت باتیں — لحد میں سو گئے بس اور کچھ صلا نہ ملا

(ترجمہ)

از عمر تو چونکہ می تراشد شب و روز — مگذار کہ بر تو خاک باشد شب و روز
روز و شب خویش را بشادی گذراں — اے بسکہ بنا نئی تو و با شد شب و روز

(خیام)

رہے گی تری عمر دُنیا گھٹا کے — نہ دے اس کو مہلت کبھی زیر کرنے
خوشی میں طرب میں بسر روز و شب کر — نہ ہو گا جو تو روز و شب تب بھی ہونگے

(ترجمہ)

بازی بودم پریدہ از عالم راز — تا بوکہ رسم من از نشیبی بفراز
اینجا چو نیافتم کسے محرم راز — زان در کہ درآمدم برون رفتم باز

(خیام)

تھا باز میں اک عالم کے راز سے یاں آیا — شاید ملے پستی سے ادراک بلندی کا
اس راز کا پر مجھکو محرم نہ ملا کوئی — جس در سے میں آیا تھا اسی در سے ہی میں لوٹا

(ترجمہ)

میلم بشراب ناب باشد دائم — گوشم بہ نے و رباب باشد دائم
گر خاک مرا کوزہ گراں کوزہ کنند — آں کوزہ پر از شراب باشد دائم

(خیام)

خواہش ہمیشہ رہتی ہے مجھکو شراب کی — رغبت ہے میرے کانوں کو چنگ و رباب کی
کوزہ بنایا جائے اگر مری خاک سے — اس میں سمائی ہو گی شراب کی

(ترجمہ) شرابِ عناب کی

از بادہ شود تکبر سرہا کم  وز بادہ شود کشادہ بند محکم
ابلیس اگر بادہ خوردی یکدم  کردے دو ہزار سجدہ پیشِ آدم

(خیام)

شراب وہ ہے نکالے غرور جو سر سے  گرہ جو سخت ہو اس کو بھی یہ سدا کھولے
اگرچہ تھوڑی سی ابلیس بھی جو یہ پیتا  تو دو ہزار ابھی آدم کو کرتا وہ سجدے

(ترجمہ)

در عشق ز صد گونہ ملامت بکشم  ور بشکنم ایں عہد غرامت بکشم
گر عمر وفا کند جفا ہائے ترا  بارے کم ازانکہ تا قیامت بکشم

(خیام)

اُلفت میں سو طرح کی ملامت اُٹھاتا ہوں  ترک اس کو گر کرے قدر خود اپنی گھٹاتا ہوں
تری جفا اُٹھانے کرے عمر گر وفا  میں روزِ حشر تک اسے ہر دم اُٹھاتا ہوں

(ترجمہ)

شد دعوی دوستی دریں دیر حرام | الفت نہ کہ مردمی کجا دوست کدام
دامن زہمہ کشیدن اولے باشد | از دور بہ ہر یکی سلامت است و کلام

(خیام)

اس عہد میں حرام ہے دعویٔ دوستی | الفت کی نہ اخلاق و محبت کی روشنی
بہتر ہے ان تمام سے دامن بچائے تو | بس دور سے سلام کر اس میں ہے بہتری

(ترجمہ)

یارب تو گلم سرشتہ من چہ کنم | پشم و قصبم تو رشتہ من چہ کنم
ہر نیک و بدی کہ از من آمد موجود | تو بر سر من نوشتہ من چہ کنم

(خیام)

اے خدا تو ہی نے گوندھا مری مٹی کا خمیر | خود مری ہستی میں شامل رہی تیری تدبیر
نیک و بد مجھ سے جو سرزد ہوئے اس دنیا میں | تو نے تقدیر میں لکھا تھا مری کیا تقصیر

(ترجمہ)

دشمن بغلط گفت کہ من فلسفیم ایزد داند کہ انچہ او گفت نیم
لیکن چو دریں غم آشیاں آمد دام آخر کم ازاں کہ من نہ دانم کہ کیم

(خیام)

دشمن یہ کہہ رہا ہے غلط ہوں میں فلسفی اللہ جانتا ہے کہ یہ سچ نہیں کبھی
آیا تو ہوں میں غمکدۂ دہر میں یہاں خود مجھکو کچھ خبر نہیں اپنے وجود کی

(ترجمہ)

خوش باش کہ عالم گزراں خواہد بود ہر چرخ قِران اختر خواہد بود
خشتی کہ ز قالب تو خواہند زدن بنیاد سرائے دیگراں خواہد بود

(خیام)

خوش رہ کہ یہ دنیا ہے گزرنے والی گردوں پہ رہیں گے نہ ستارے باقی
مٹی یہ بدن جب ترا ہو جائے گا بنیاد یہی ہو گی نئی دنیا کی

(ترجمہ)

تا ظن نبری کہ از جہان میترسم | وز مردن و از زفتن جان میترسم
مردن چہ حقیقت ست نرسم آن باکم نیست | چوں نیک نزیستم ازان میترسم

(خیام)

---

گمان نہ کر ڈراتی ہے مجکو یہ دنیا | نہ خوف موت کا ہے اور نہ ڈر ہے مرنے کا
دراصل موت حقیقت ہے اس سے کیا ڈرنا | ڈر اس کا ہے کہ کٹے زندگی نہ اور آرا

(ترجمہ)

---

جانا من و تو نمونۂ پرکاریم ؟ | سر گرچہ دو کردہ ایم یکتن داریم
بر نقطہ روانیم کنوں دائرہ دار | تا آخر کار سر بہم باز آریم

(خیام)

---

دونوں تو اور میں ہیں چوں پرکار | دو ہیں سر اور ایک جانِ زار
کام پر زدں کا ہے الگ ہی الگ | ملتے اک نقطہ پہ ہیں آخر کار

(ترجمہ)

---

بانفس ہمیشہ در ستیزم چہ کنم — وز کردۂ خویشتن بدردم چہ کنم
گیرم کہ زمن درگذرانی بہ کرم — زان شرم کہ دیدی کہ چہ کردم چہ کنم

(خیام)

اپنے نفس سے جنگ میں کرتا ہوں بار بار — غمگین اپنے فعل پہ رہتا ہوں دلفگار
میری خطائیں دیکھ کے بھی درگذر کیا — شرمندہ ہوں خجل ہوں میں اے میرے کردگار

(ترجمہ)

برخیز و مخور غم جہاں گذران — خوش باش دمی بشادمانی گذران
در طبع جہاں اگر وفائی بودی — نوبت بتو خود نیامدی از دگران

(خیام)

اُٹھ اور غم نہ کر تو زمانے کے واسطے — خوش رہ کے عمر اپنی خوشی سے گذار دے
بوئے وفا جو ہوتی ضمیر جہاں میں — تجھ تک کبھی نہ آتے ہم اپنے قدم اُٹھائے

(ترجمہ)

اے آنکہ توئی خلاصۂ کون و مکان بگذار دمی وسوسۂ سود و زیان

اک جام مے از ساقی باقی بستان تا باز رہی تو از غم ہر دو جہان

(خیام)

تو آدمی خلاصہ ہے کون و مکان کا سود و زیاں کا دل سے نکال اپنے وسو

اک جام معرفت کا چڑھالے جو تو ابھی دونوں جہاں کے فکروں سے باز آئے دل ترا

(ترجمہ)

اے گشتہ شب و روز بدنیا نگراں اندیشہ نمی کنی تو از روزِ گراں

آخر نفسے بہ بین و باز آئی بخود کایام چگونہ مے کند با دگراں

(خیام)

دنیا کے بکھیڑوں میں تو مصروف ہے دن رات غافل ترے لب پر ہے کبھی موت کی بھی بات

دنیا میں عمل جو ہو ترا نیک عمل ہو ہاں موت سے تو ہو گی بہر حال ملاقات

(ترجمہ)

گر باخبر دی تو حرص را بندہ مشو — در پائے طمع خوار و سرافگندہ مشو
چون آتش تیز باش و چون آب رواں — چون خاک بہر باد پراگندہ مشو

(خیام)

حرص کا بندہ نہ ہو عقل اگر کچھ ہے تجھے — نہ جھکے سر یہ کبھی تیرا طمع کے آگے
تیز ہو آگ کی مانند رواں آب کی طرح — خاک کے مثل نہ ہو دوش ہوا پہ جو اڑے

(ترجمہ)

گل گفت کہ من یوسف مصر چمنم — یاقوت گراں مایہ پر زر دہنم
گفتم چو تو یوسفے نشانی بنما — گفتا کہ بخون غرق نگر پیرہنم

(خیام)

مصر کے باغ کا یوسف ہوں میں یہ گل نے کہا — ہوں میں یاقوت بھرا زر سے یہ منہ ہے میرا
گل سے میں نے کہا یوسف کی نشانی تو دکھا — تر بتر خون سے دامن ہے مرا گل بولا

(ترجمہ)

در دامنِ این چرخِ نوا انگیز کہن یا یار تو سر زیک گریبان بر کن

دستی کہ زمانہ زانتا بد سر و بن کوہ نہ بکن از وے کہ دراز است سخن

(خیام)

---

چرخِ کہن دکھاتا ہے ہر روز شعبدے ممکن نہیں کہ مل سکے تو اپنے یار سے

ہرگز نہ کارگر تری تدبیر ہو گی دیکھ بہتر ہے اس کے حال پہ تو اس کو چھوڑ دے

(ترجمہ)

---

تا در ہوس لعل لب و جام مئی در پیئے آواز دف و چنگ و نئی

اینہا ہمہ خشوست خدا امید اند یا ترک تعلق نہ کنی ہیچ نئی

(خیام)

---

کب تک رہے گی دلبر و ساغر کی جستجو فکر دِن میں چنگ و نے کے ہی ڈوبا رہے گا تو

جب تک کرے نہ ترکِ تعلق جہاں سے ہرگز نہ تری زیست میں آئیگا رنگ و بو

(ترجمہ)

---

اے آنکہ خلاصۂ چہار ارکانی　　بشنو سخنے ز عالم روحانی
دیوے و ددے و ملک و انسانی　　با تست ہر آنچہ مے نمائی آنی

(خیام)

---

اے آدمی تو خلاصہ ہے چار ارکان کا　　میں تجھ سے عالم رویا کی بات کہوں گا
تو خود خدا ہے فرشتہ ہے مرد و انسان ہے　　وہی صفات ہوں جس رنگ میں کہ تو رنگ جا

(ترجمہ)

---

گویند بہشت و حوض کوثر باشد　　وانجا مے و شہد و شکر باشد
پر کن قدح بادہ و بر دستم نہ　　نقد ز ہزار نسیہ خوشتر باشد

(خیام)

---

حوضِ کوثر کی ہے بہشت میں مے　　شہد و شکر سبھی خوب ہے ہر شے
کر کے لبریز بادہ جام اٹھا　　نقد بہتر ہزار ادھار سے ہے

(ترجمہ)

---

اے دہر بکردہ ہائے خود معترفے　　در خالقہ جور و ستم معتکفے

نعمت بخسان دہی و زحمت بکسان　　زین ہر دو برون نیست خری یا خرفے

(خیام)

---

اے دہر حق شناس نہیں ہیں چلن ترے　　تیرے چلن میں جور و ستم ہیں ملے ہوئے

زحمت ملے شریفوں کو نعمت کمینوں کو　　بوڑھا ہوا ہے عقل و سمجھ کچھ نہیں تجھے

(ترجمہ)

---

مے خور کہ ظریفان جہان را دردی　　بر گرد دنیا گوش زمے بینی خوی

تا کہ گوئیم توبہ بشکستی ہے　　صد توبہ شکستہ بہ کہ یک شیشہ مے

(خیام)

---

بہتر کہ بعض افراد پی کر شراب　　عاقبت کر لیتے ہیں اپنی خراب

ٹوٹنا سو توبہ کا بہتر مگر　　ٹوٹنا اک شیشہ مے ہے عذاب

(ترجمہ)

با من تو ہر آنچہ گوئی از کیں گوئے — پیوستہ مرا ملحد و بیدین گوئے
من خود مقرم ہر آنچہ گوئی ہستم — انصاف بدہ ترا رسد کیں گوئے

(خیام)

مجھ سے جو کہتا ہے تو کہتا ہے بغض و کینہ سے — اس لئے ملحد کبھی بے دین کہتا ہے مجھے
مجکو خود اقرار ہے اس بات کا جو کچھ ہوں میں — پر تو اس قابل ہوا کب جو مجھے ایسا کہے

(ترجمہ)

گر در گیری چگونہ پرواز کنم — با عشق تو بے چگونہ آغاز کنم
یک لحظہ سرشک دیدہ می نگذارد — تا چشم بروے دیگرے باز کنم

(خیام)

میں کروں پرواز کیونکر تو اگر کرلے اسیر — دوسروں کے عشق کا کیونکر میں کھا سکتا ہوں تیر
دیکھ سکتا ہی نہیں نظریں اٹھا کر میں اسے — دونوں آنکھوں میں بھرے ہیں میری اب اشکوں نیر

(ترجمہ)

گر روئے زمین بجملہ آباد کنی　　چنداں نبود کہ خاطرے شاد کنی
گر بندہ کنی بلطف آزادے را　　بہتر کہ ہزار بندہ آزاد کنی

(خیام)

اگر آباد تو دنیا کو کر دے　　نہیں خوش کرنے سے بہتر کسی کے
غلام اپنا بنانے سے ہے بہتر　　ہزاروں کر دے تو آزاد بندے

(ترجمہ)

یک چند بکودکے باستا د شدیم　　یک چند باستادی خود شاد شدیم
پایاں سخن شنو کہ مارا چہ رسید　　از خاک بر آمدیم و بر باد شدیم

(خیام)

سیکھنے کیلئے استاد کے ہاں جاتے تھے　　ایک دن خود بھی ہم استاد زماں ہو بیٹھے
مگر انجام ہوا کیا ذرا یہ بھی سن لو　　خاک سے پیدا ہوئے اور گئے خاک تلے

(ترجمہ)

افسوس کہ نامۂ جوانی طے شد     وین تازہ بہار ارغوانی دے شد
واں مرغِ طرب کہ نام او بود شباب     ہیہات ندانم کہ کے آمد کے شد

(خیام)

افسوس ہے کہ ختم ہوا دورِ زیست کا     ساغر میں ایک قطرہ مے بھی نہیں بچا
وہ طائرِ طرب کہ جسے کہتے ہیں شباب     معلوم ہی نہ ہو سکا کب آیا کب گیا

(ترجمہ)

من در رمضان روزہ اگر می خوردم     تا ظن نہ بری کہ با خبر مے خوردم
از محنتِ روزہ روزِ من چوں شب بود     پنداشتہ بودم سحر مے خوردم

(خیام)

رمضاں میں جو کبھی دن کو بھی پیتا ہوں شراب     یہ نہ سمجھو کہ میں ہشیار تھا یا تھا بے خواب
فکرِ روزہ کی جو تھی مجھکو گماں ہوتا تھا     سحری کھاتا ہوں میں ہے ابھی نورِ مہتاب

(ترجمہ)

چوں نیست مقام ما درین دیر مقیم پس بے مے و معشوق عذابست الیم
تا کہ ز قدیم و محدث اے مرد سلیم چوں من رفتم جہاں چہ محدث چہ قدیم

(خیام)

ہمیشہ مجھکو جو اس دھر میں نہیں رہنا بغیر یار و سبو کے عذاب ہے جینا
قدیم ہے کہ محدث ہے کیا خبر دینا فضول بحث ہے یہ جبکہ میں یہاں نہ رہا

(ترجمہ)

من بادہ بجام یک منی خواہم کرد خود را بدو جام می غنی خواہم کرد
اول سہ طلاق عقل و دین خواہم گفت پس دختر رز را بزنی خواہم کرد

(خیام)

بادہ و جام سے میں دوستی کر لوں گا ضرور دونوں سے دل مرا ہو جائے غنی اور پر نور
عقل اور دین کو سہ بار طلاقیں دیکر دختر رز سے جو شادی ہوی دل ہے مسرور

(ترجمہ)

اجرام کہ ساکنان ایں ایوانند — اسباب تردد خردمندانند
ہاں تاسر رشتۂ خرد گم نکنی — کانان کہ مدبران سرگردانند

(خیام)

جہاں میں ہم کو ستارے نظر جو آتے ہیں — کسی کو سعد کسی کو نحس بتاتے ہیں
اسی لئے تو پریشان عقلمند ہیں سب — جو ہوشیار ہیں وہ بھی فریب کھاتے ہیں

(ترجمہ)

افسوس کہ نامۂ جوانی طے شد — وآں تازہ بہار ارغوانی دے شد
واں مرغ طرب کہ نام او بود شباب — ہیہات ندانم کہ کے آمد کے شد

(خیام)

افسوس ہے کہ ختم ہوا قصۂ شباب — باقی رہی بہار نہ رنگینیٔ شراب
وہ طائر طرب کہ جوانی تھا جس کا نام — کب آیا کب گیا وہ زمانہ ہے ایک خواب

(ترجمہ)

در عالم جہاں بہوش مے باید بود    در کار جہاں خموش می باید بود

تا چشم و زباں و گوش بر جا باشد    بے چشم و زباں و گوش می باید بود

(خیام)

دنیا ہے ایسی جا کہ جہاں اس کے کام میں    دھوکے سے پھنس نہ جائے کہیں اس کے دام میں

بھولے سے اس کے کام میں نہ دیا کبھی نہ دخل    خاموش ہو کے مست رہے اپنے جام میں

(ترجمہ)

عاقل غم و اندیشہ لاشے نخورد    جز جام لبالب دپیلپے نخورد

غم در دل و بادہ در صراحی باشد    کاش بسر آنکہ غم خورد می نخورد

(خیام)

عاقل غم فردا میں رہے ہے غلطاں سحر و شام    جز جام صراحی کے نہیں اور کوئی کام

غم دل میں رہے ہے جیسے صراحی میں مے ناب    اے خاک نشین گھول دے مے میں غم ایام

(ترجمہ)

بوسیدہ مرقعہ اند این خامے چند    نا رفتہ رہِ صدق وصفا گامی چند
بگرفتہ زطامات الف لامے چند    بد نام کنندۂ نکو نامے چند

(خیام)

گدڑیاں پہنے پھٹی پھرتے ہیں جو لوگ یہاں    ہٹ گئے راہِ صداقت سے وہ گمراہ جہاں
الف آزادی کا پیشانی پہ ہیں کھینچے ہوئے    سب کو بہلاتے ہیں دھوکے میں ہیں تا انسان

(ترجمہ)

اسرار ازل را نہ تو دانی و نہ من    ویں حرف معمانہ تو خوانی و نہ من
ہست از پس پردہ گفتگو من و تو    چوں پردہ برافتد نہ تو مانی و نہ من

(خیام)

واقف ہے نہ تو اور نہ میں رازِ دل سے    یہ ایک معما ہے جو سلجھائے نہ سلجھے
یہ باتیں مری اور تری ہیں پسِ پردہ    اُٹھ جائے گا جب پردہ تو ہم دونوں نہ ہونگے

(ترجمہ)

چوں نیست بہر چہ ہست جز باد بدست　　چوں نیست بہر چہ ہست نقصان و شکست
پندار کہ ہر چہ ہست در عالم نیست　　انگار کہ ہر چہ نیست در عالم نیست

(خیّام)

ہونے کی طرح کب ہے جو تو دنیا میں دیکھے　　جو کچھ بھی نہیں ہے نہیں نقصان کچھ اس سے
سمجھے تو اگر نیست کو ہست، ہست کو بھی نیست　　پھر تجھ پہ پڑیں گے نہ کبھی رنج کے پردے

(ترجمہ)

بیگانہ اگر وفا کند خویش من است　　ور خویش جفا کند بد اندیش من است
گر زہر موافقت کند تریاق است　　ور نوش مخالفت کند نیش من است

(خیّام)

اپنا سمجھ جو غیر بھی تجھ سے وفا کرے　　اپنا جفا کرے تو اسے غیر جانیئے
تریاق ہے جو زہر بھی راس آئے ہمنشیں　　امرت بھی زہر ہے جو موافق نہ ہو ترے

(ترجمہ)

زآمدن من نبود گردوں را سود | وز بردن من جلال و جاہش نفزود
وز ہیچ کسے نیز دو گوشم نشنید | کآمدن و بردن من از بہر چہ بود

(خیام)

میری پیدائش سے دنیا کو ہوا کیا فائدہ | میرے مرنے سے جہاں کو آسماں کو کیا ملا
میں نے ایسی بات کب اب تک کسی سے ہے سنی | فائدہ آنے کا کیا ہے کیا نتیجہ جانے کا

(ترجمہ)

گاویست بر آسمان نامش پروین | یک گاو دگر نہفتہ در زیرِ زمین
چشم خردت کشای چوں اہل یقین | زیر و زبر دو گاو مشتی خر بین

(خیام)

اک گائے ہے فلک پر پرویں ہے نام جس کا | اک گائے وہ ہے جس کا زیرِ زمیں ٹھکانا
آباد گویا دنیا گایوں کے درمیاں ہے | ان دو کے بیچ خر کا ہے قافلہ روانا

(ترجمہ)

از گردشِ ایں دائرہ بے پایاں — بر خورداری دو نوع مردم را داں

یا با خبری تمام از نیک و بدش — یا بیخبری از خود و از کارِ جہاں

(خیام)

تو جانتا ہے ہمدم گردوں کی گردشوں سے — ملتے ہیں فائدے ہر انسان کو دو طرح کے

دُنیا کے نیک و بد سے یا با خبر رہے وہ — یا بے خبر ہو ایسا اپنے بھی ہوں پرائے

(ترجمہ)

زاں پیش کہ نام تو ز عالم برود — مے خور کہ چو مے اسد بدل غم برود

بکشای سرِ زلفِ بتے بند ز بند — زاں پیش کہ بند بندت از ہم برود

(خیام)

اس سے پہلے جہاں سے ہم اُٹھیں — جام پی تاکہ غم سے دُور رہیں

ہم گیسوئے یار سُلجھا لے — قبل اس کے کہ ہم گذر جائیں

(ترجمہ)

تا چند ملامت کنی اے زاہد خام ... ما رندِ خراباتی و مستیم مدام

تو در غم تسبیح و ریا و تلبیس ... ما با مے و معشوق مدامیم بکام

(خیام)

کب تک مرے سینے پہ زاہد ہے ملامت ... میں رندِ خرابات ہوں پیتا ہوں بصد لذت

تسبیح و ریا کاری کے غم میں ہے جو غلطاں ... ملتی نہیں تجھ کو مے و معشوق سے فرصت

(ترجمہ)

روزیکہ ز تو گذشتہ شد یاد مکن ... فردا کہ نیامدست فریاد مکن

ز آئندہ و بگذشتہ خود یار مکن ... حالی خوش باش و عمر برباد مکن

(خیام)

گذر گئے ہیں جو دن انکی یاد کیوں آئے ... جو آنے والے ہیں دن ان کی فکر کیوں ہے تجھے

گذشتہ کو تو بھلا دے نہ ذکرِ فردا کر ... کہ خوش رہے گا قناعت جو حال پر تو کرے

(ترجمہ)

بامردم پاک اصل و عاقل آمیز ورنا اہلان ہزار فرسنگ گریز
گر زہر دہد ترا خردمند بنوش ور نوش رسد ز دست نا اہل گریز

(خیام)

شریف لوگ خردمند دوست ہوں تیرے جو عقل رکھتے نہیں ان سے دور رہنا ہے
اگر دے زہر خردمند پی لے تو اُس کو نہ پی ملے بھی جو آب حیات ناداں سے

(ترجمہ)

ساقی مے خوشگوار بر دستم نہ واں ساغر چوں نگار بر دستم نہ
آں مے کہ چو زنجیر بپیچیدہ بر خود دیوانہ شدم بیار بر دستم نہ

(خیام)

ساقی شراب ناب کا اک جام بھر کے دے ہو لطف جبکہ ساغر تاباں بکف رہے
موجیں شراب کی ہیں جو زنجیر کی طرح دیوانگی بڑھی ہے مری اس کی یاس سے

(ترجمہ)

ایزد چو نخواست آنچہ من خواستہ ام — کے گرددراست آنچہ من خواستہ ام

گر جملہ صواب ست کہ او خواستہ ام — پس جملہ خطاست آنچہ من خواستہ ام

(خیام)

یں نے کیا وہی سب جو کچھ کہ میں نے چاہا — اس کا اثر نہیں کچھ چاہا نہ ہو جو رب کا

سب کچھ ثواب ہے وہ جو کچھ کہ چاہا اس نے — جو کچھ کہ میں نے چاہا غلطی تھی ایک دھوکا

(ترجمہ)

کس خلد جحیم را ندیدا است اے دل — گوکسی کہ ازاں جہاں رسید است اے دل

امید وہراس ما بچیزیست کہ زاں — جز نام ونشانی نہ پدید است اے دل

(خیام)

ابتک نہ بہشت و دوزخ دیکھی نہیں کسی نے — کوئی بھی تو پلٹ کر آیا نہیں وہاں سے

صرف اس لئے ہیں غلطاں اُمید وبیم میں ہم — بس نام ہی سُنا ہے درشن ہوئے نہ اس کے

(ترجمہ)

فریاد کہ عمر رفت بر بیہودہ   ہم لقمۂ حرام و ہم نفس آلودہ

فرمودۂ ناکردہ سیہ رویم کرد   فریاد از کردہائے نا فرمودہ

(خیام)

افسوس ہو گئی ہے برباد عمر یوں ہی   لقمۂ حرام کھایا آلودہ تھا نفس بھی

تیری عدول حکمی سے منہ ہوا ہے کالا   افسوس جو تھا کرنا وہ بات بھی نہیں کی

(ترجمہ)

اے دل ز غم جہاں کہ گفت خون شو   با ساکن عشوہ خانہ گردون شو

دانی چہ کنی چو نیست ایمان مقام   انگار ز راہ دون نیامدی بیرون شو

(خیام)

اے دل غم جہاں میں نہ تو خون بہا کبھی   دنیا کو غمکدہ نہ سمجھ رہ خوشی خوشی

کیا جانتا نہیں یہ ٹھہرنے کی جا نہیں   آیا نہ جیسے خود سے ہو ویسے ہی واپسی

(ترجمہ)

نہ لائقِ مسجد نہ درخورِ کنشت    ایزد دانہ گل مراز چہ سرشت

چوں کافر درویشم و چو قحبۂ زشت    نہ دین و نہ دنیا نہ اُمیدِ بہشت

(خیام)

لائق ہوں نہ مسجد کے نہ بُت خانے کا شیدا    اللہ نے مجھے کو کسی مٹی سے بنایا

کافر ہوں نہ درویش نہ ہیں طالبِ دُنیا    جنت کی نہ اُمید نہ دُنیا کا ہے چسکا

(ترجمہ)

دنیا چو گزشتنی است من نجر فتی نکم    جز باد نشاط و می روشن نکم

گویند خدا ترا ز مے توبہ دہاد    او خود ندہد ور بدہد من نہ کنم

(خیام)

فانی جہاں میں اپنی ہی مرضی چلاؤں گا    بُجز جامِ عیش اور میں کچھ کر نہیں سکا

کہتے ہیں مے سے توبہ کرے گر خدا نصیب    توبہ نصیب ہو تو میں توبہ کروں گا کیا؟

(ترجمہ)

از آتش و باد و آب خاکیم ہمہ    در عالم کون در ہلاکیم ہمہ

تا تن باماست در جفائیم ہمہ    چوں تن برود درون پاکیم ہمہ

(خیام)

ہم بنے آب و ہوا و نار سے اور خاک سے    عالم کون و مکاں میں ہم ہلاکت میں پڑے

جسم جب تک اپنا قائم ہے بلائیں ساتھ ہیں    اور نہ ہوگا جسم جس دن پاک ہم ہو جائینگے

(ترجمہ)

زاہد نہ بزہد کرد سود اے ساقی    زیرا کہ عمل عیاں نمود اے ساقی

پر کن قدح بادہ تو زود اے ساقی    کامد ز ازل انچہ کہ بود اے ساقی

(خیام)

زاہد نے اختیار کیا زہد ساقیا    لیتا رہا وہ کام ریا سے نہ کچھ ہوا

بھر کر شراب ناب کا پیمانہ دے اسے    سب کچھ وہی ہوا جو تھا تقدیر کا لکھا

(ترجمہ)

لشکر ز صبا دامنِ گُل چاک شُدہ — بُلبل ز جمال گل طرب ناک شُدہ

در سایۂ گُل نشین کہ بسیار ایں گُل — از خاک بر آمدہ است و بر خاک شُدہ

(خیام)

دیکھو صبا سے دامنِ گُل چاک ہو گیا — گُل کا جمال دیکھ کے بلبل بھی خوش ہوا

سایہ میں گُل کے بیٹھ کے تو زندگی گذار — کثرت سے پھول کھلتے ہیں اور ہوتے ہیں فنا

(ترجمہ)

اے نیک نکردہ بد بیہا کردہ — انگا بہ لطفِ حق تولا کردہ

بر عفو مکن تکیہ کہ ہرگز نبود — ناکردہ چو کردہ کردہ چوں ناکردہ

(خیام)

نیکی سے رہ کے دُور تو کرتا ہے بس بدی — اور اس کے بعد لطفِ خدا پر نظر تری

تکیہ نہ کر نا عفو پہ ہرگز تو اس لئے — ناکردہ اور کیا ہے تجھے کام ایک ہی

(ترجمہ)

ما خرقۂ زہد در سرِ خم کردیم ؛ وز خاکِ خرابات تیمم کردیم

باشد کہ درونِ میکدہ دریابیم ؛ عمرے کہ درونِ مدرسہ گم کردیم

(خیام)

خرقۂ زہد کو نذرِ سرِ خم ہم نے کیا ؛ خاکِ میخانہ سے ہی کام تیمم کا لیا

علم کے واسطے کھوئی تھی دبستاں میں جو عمر ؛ میکدے ہی میں پتہ اُس کا مگر ہم کو مِلا

(ترجمہ)

تن در غمِ روزگارِ بے داد مدہ ؛ جان را زغمِ گذشتگاں باد مدہ

دل جز بسرِ زلفِ پریزاد مدہ ؛ بے بادہ مباش و عمر بر باد مدہ

(خیام)

آزار دے نہ جسم کو دُنیا کے واسطے ؛ جان دُے نہ انکی یاد میں جواب نہیں رہے

دل اپنا صرف زلفِ حسیناں ہی میں لگا ؛ بے جام رہ کبھی نہ بُجھا عمر کے دیئے

(ترجمہ)

بگرفت مرا عشق بکاری خوش خوش　　گفتا چو من آمدم تو یا بیرون کش

القصہ چناں سوخت دلم از غم راو　　کاتش ہمہ ہیزم شد و ہیزم آتش

(خیام)

عشق نے مخصوص اپنے کام سب کرکے مجھے　　یہ کہا "میں آ گیا اپنی خوشی کو چھوڑ دے"

مختصر یہ اس طرح غم سے جلایہ دل مرا　　آگ لکڑی کی طرح اور لکڑی مانند آگ کے

(ترجمہ)

غرہ چہ شوی بمسکن و کاشانہ　　ہر عمر کہ ہست خاصلش افسانہ

ہمخانہ بادی و تو افروزی شمع　　ہر رہگذر سیل چہ سازی خانہ

(خیام)

مغرور کیوں ہے مسکن و کاشانہ پر یہاں　　اتراتا عمر پر ہے جو ہے صرف داستاں

رہ کر ہوا کے گھر میں جلاتا ہے تو چراغ　　کیوں رہگذر میں سیل کی تعمیر ہو مکاں

(ترجمہ)

اے چرخ مرا مکش بہ پستی خویش     بشناس بلندی من و پستی خویش

من خود زغم خویش و تہی دستی خویش     پیوستہ ملول باشم از ہستی خویش

---

اپنی پستی سے گردوں مارتا ہے کیوں مجھے     اپنی پستی پر نظر میری بلندی پر کرے

مفلسی سے اور ناداری سے ہوں میں خود ملول     کس لئے تو ایسی نوبت پر بھی مجھکو رنج دے

---

اے زندگی تن و توانم ہمہ تو     جانی و دلی اے دل و جانم ہمہ تو

تو ہستی من شدی ازانی ہمہ من     من نیست شدم در تو ازانم ہمہ تو

---

تاب و طاقت میری جو کچھ ہے وہ تو ہے زندگی     تو ہی میرا دل بھی ہے اور تو ہی میری جان بھی

تو سراسر میری ہستی ہو گئی ہے اس لئے     تو بنی ہستی مری اور میں ہوا ہستی تیری

---

چوں آمدنم بمن نہ بد روز نخست     دین رفتن بیمراد عزمیست درست

برخیز و میاں نہ بند ای ساقی چیست     کاندرہ جہاں بلے فرد خواہم شست

(خیام)

---

خود سے تو اس جہاں میں آئے نہیں ہیں ہم     ہم یہ بھی جانتے نہیں جائیں گے کب عدم

بے بس ہیں ساقیا ترے مجبور کس قدر     بھر بھر کے جام دے کہ نکل جائے دل سے غم

(ترجمہ)

---

قومے متفکر اندر مذہب و دین     جمعے متحیر اند در شک و یقین

ناگاہ منادیے بر آمد ز کمین     کائے بیخبر اں راہ نہ آنست و نہ دین

(خیام)

---

اک قوم دین و مذہب کی فکر میں لگی ہے     شک اور یقیں کے چکر میں دوسری پڑی ہے

ناگاہ غیب سے یہ آواز ایک آئی     اس میں نہ ہوشیاری اس میں نہ راستی ہے

(ترجمہ)

---

